




سٹارٹ خوب ہے آگے دیکھتے ہیں کیا ہوتا ہے، بلاشبہ دوسروں کے لئے کھودے گئے گڑھے میں کھودنے والا ہی گرتا ہے، انسان کا بویا ہی اس کے آگے آتا ہے، منزہ جیسی عورت ہمارے معاشرے کو گرہن لگا رہی ہے، تیسرا ناول شبانہ شوکت کا ہے بے حد معذرت بالکل اچھا نہیں لگا۔

ہاں جوان کے ناول پر اسکیچ تھا وہ خوب تھا، افسانوں میں سب نے ہی بہتر لکھا خاص کر بیما بنت عاصم نے البتہ ''ویلنٹائن ڈے'' نے بور کیا، باقی شمارہ زیر مطالعہ ہے۔

سادہ انجم خوش رہو، فروری کے شمارے کے لئے آپ کی محبتیں اور پسندیدگی ہمارا قیمتی سرمایہ، آپ کی پسندیدگی مصنفین کو ان سطور کے ذریعے پہنچائی جا رہی ہے، پیارے نبی کی پیاری باتوں کے سلسلے میں آپ کی فرمائش نوٹ کر لی ہے انشاء اللہ جلد پوری کریں گے، پی ایس ایل میں جو بھی جیتے جیت تو ہماری ہی ہے، بس یہ سوچ کر دیکھیے گا ان میچز کو، اپنی رائے سے آگاہ کرتے رہیے گا ہم منتظر رہے تے شکریہ۔

فریدہ جاوید فری: لاہور سے تشریف لائی ہیں وہ لکھتی ہیں۔

فروری کا حنا ملا پڑھ کر حیرت ہوئی کہ اس کے ناول اور افسانے بے حد معیاری تھے، بس پتہ نہیں میں نے اس میں کیوں لکھنا چھوڑ دیا اس وجہ سے کہ اس کے خطوط بہت ہی کم ہوتے تھے۔

سب سے پہلے تو میں نے حنا میں لکھنا شروع کیا تھا پھر دوسرے رسالوں میں انٹری دی جنوری کے شمارے میں میں نے ایک عدد غزل بھیجی تھی شاید میرا خط لیٹ ہو گیا تھا اب تبصرہ اور شاعری بھیج رہی ہوں، آپ مجھ سے ناراض مت ہویئے گا مجھے تو آپ بہت پیاری ہو فصیحہ آصف کا افسانہ تنہائی پڑھا بے حد اچھی تحریر تھی مزا آ گیا پڑھ کر وہ تو لکھتی ہی اتنا اچھا ہیں، مبارک ہو فصیحہ جی وہ تو میری بہت اچھی دوست ہیں، مکمل ناول ''من میت'' ریحانہ جی نے کیا کمال کا لکھا تھا ان کے اور میگزین میں بھی بہت اچھا لکھتی ہیں اور دونوں مکمل ناول بھی اچھے لگے، افسانوں میں ''ہجر کے پھول'' اور ''بے نشاں'' بھی بہترین تھے بیمار بھی بہت رہی ہوں اب ذرا ٹھیک ہوں، اب اس میں ریگولر لکھا کروں گی۔

فریدہ جی کیسی ہیں آپ اللہ تعالیٰ آپ کو جلد صحت کاملہ عطا کرے آمین، جی مجھے بہت اچھے سے یاد ہے آپ کا شماران قارئین میں سے ہے جو بہت پرانے ہیں اور جب بھی ان کو ٹائم ملتا ہے وہ حنا کی محفل میں آتے ضرور ہیں، فریدہ جاوید فری اور فریدہ خانم کو ہم نے ہمیشہ یاد رکھا، فروری کے شمارے کے لئے آپ کی پسندیدگی کا شکریہ آپ کی شاعری محفوظ ہے انشاء اللہ اگلے ماہ شائع ہوگی، اپنا بہت سا خیال رکھیے گا شکریہ۔

☆☆☆